# قاموس الجفر





مصنف و مؤلف : خالد خان خلجی



مکتبہ آئینہ قسمت

D-125 کاشانہ زنجانی

گلبرگ II لاہور – 54660

# سرحرف

خالد خان خلجی میرا روحانی فرزند ہے۔ اس کا ذہن ماورائی قوتوں کا حامل ہے اور میں توقع رکھتا ہوں کہ بہت ہی جلد یہ بچہ علم و عرفان کا ایک درخشندہ ستارہ بن جائے گا۔ اس کی موجودہ کاوش جو کتابی صورت میں آپ کے سامنے ہے قابل تعریف و قابل توصیف و داد ہے۔

میری دعائیں، میری علمی قربانیاں اور میری تمام کاوشیں میرے بچوں کے ساتھ ہیں۔ میں اس بچے کی درازی عمر اور وسعت علم کے بارے میں دعاگو ہوں۔

الاحقر

شاد گیلانی شورکوٹ شہر

21 مارچ 1989ء



# پیش لفظ

سترہ برس کی عمر میں جب جفر میں فہم حاصل ہوا تو جفر سے متعلق کچھ کتابیں دیکھنے کو ملیں۔ ہر کتاب فقط کیمیا کا نسخہ تھا جسے حل کرنا تو درکنار سمجھنا بھی محال تھا۔

ایک محقق کی تحریروں نے چونکا دیا۔ جس نے تمام قدیم تحریروں میں سے بجل نکال باہر پھینکا۔ ان کی تحریروں و ملاقاتوں کے شرف سے رب العزت نے اس پاکیزہ علم سے نہ صرف مجھے بلکہ دنیا کے گوشے گوشے میں ہر شائق جفر کو نوازا۔ ان کی خدمات جفر کو قلمبند کرنے کے لئے نوک قلم کچھ لکھنے سے قاصر ہے۔ ان کی تعریف کے لئے الفاظ نہیں۔ ان کی شفقت کا جواب نہیں۔ اگرچہ یہ شخصیت دار فنا سے دار بقا کو منتقل ہوئی لیکن پھر تاابد اپنی پاک تحریروں کی وجہ سے زندہ ہیں۔ ان کی خدمات کی وجہ سے جنرل ایوب خان نے انہیں علامہ کا خطاب دیا۔ دنیائے فن نے انہیں جفار عظیم کا خطاب دیا۔ جفر سے لگاؤ کا یہ عالم تھا کہ اوڑھنا بچھونا، سوچنا، جاننا، سمجھنا سب کچھ ان کے لئے جفر ہی تھا۔ بچپن سے لے کر آخری سانس تک خود کو جفر کا طالب علم سمجھتے رہے جو کہ عالم با عمل کی سب سے بڑی نشانی ہے۔

اسی وجہ سے کائنات جفر میں اکثر عالمان جفر محترم و مکرم جفار عظیم حکیم غلام عباس علامہ شاد گیلانی کے مرحون منت ہیں۔ اس عظیم ہستی ہی نے میری نہ صرف جفر بلکہ ہپناٹزم، عملیات، تسخیرات غرضیکہ تمام روحانی علوم میں بہترین سرپرستی و راہنمائی فرمائی اور انہی کے راستے کو اپناتے ہوئے جب میں نے روحانی رسائل میں آسان و سہل باتشریح قواعد جفر پیش کئے تو پاکستان کے گوشے گوشے سے آنے والے خطوط نے مجھے جفر پر ایک کتاب رقم کرنے پر مجبور کیا کہ جو ایک ایسی کتاب ہو جس میں اصل و خالص

مستحصلے ہوں اور بخل بالکل نہ ہو۔

لہٰذا میں نے 21 برس کی عمر میں کتاب **فانوس الجفر** تصنیف کی جو کہ روحانی باپ کی وفات کی وجہ سے شائع نہ ہو سکی اور مسودہ نامعلوم ہو کر رہ گیا۔ البتہ سر حرف فانوس الجفر میں معلوم ہے۔ اب میں نے 24 برس کی عمر میں فانوس الجفر پر قلم اٹھایا اور جب لفظ آخر پر پہنچا تو میں نے فانوس الجفر کو قاموس الجفر پر افضل پایا۔

فانوس الجفر کو نہایت سادہ اور آسان زبان میں پیش کیا گیا ہے اور جو مستحصلات پیش کئے گئے ہیں ان کی تعریف کے لئے الفاظ نہیں۔ چار ایسے مستحصلات ہیں جن کے جواب مانند ندا ہوتے ہیں اور اسے حاصل کرنے میں آج تک خدا جانے کتنے لوگ زندگی گنوا چکے ہیں۔ ان چار مستحصلات کو میں نے صرف ایک مختصر سی کتاب میں سمو دیا ہے۔ حالانکہ ہر مستحصلہ ایک سمندر ہے۔ میں نے کتاب میں ان مستحصلات کی جتنی تعریف کی ہے وہ اس تعریف سے بہت کم ہے جو کہ آپ مستحصلات کی آزمائش کے بعد خود کریں گے۔ اور چیز وہی ہوتی ہے جس کی تعریف دوسرے کریں۔ فانوس الجفر کے مستحصلات کی بلند پائیگی و اعلیٰ ترین رتبے کا ہم چیلنجی طور پر دعویٰ کرتے ہیں کہ ایسے مستحصلات آج تک کسی نے نہ پیش کئے ہیں اور نہ ہی کسی کے پاس ایسے مستحصلے ہیں۔ کیونکہ تمام بلند ناموں کے مستحصلات جفر جامع' بدوح ملین' سر غیب ابو طالبی' جفر مصحف و دیگر تمام مختلف ناموں کے مستحصلات ان کے سامنے عاجز ہیں۔

فانوس الجفر ایک عام آدمی جو جفر کے ابجد سے ناآشنا ہو سے لے کر عالمان جفر تک کے لئے ایک ایسا انمول مجموعہ جفر ہے جو شائد زندگی میں کسی کو نصیب ہو۔ ہم اس کتاب میں جفر سے متعلق بہت سے حقائق پر سے پردہ ہٹا سکتے تھے لیکن جفر سے ہمیں عزت ہے۔ جفر جو کچھ ہے ہر جفار نہیں جانتا۔ فانوس الجفر کی اشاعت کے بعد انشاء اللہ کافی تعداد میں جفر جان جائیں گے اور مان جائیں گے کہ واقعی ایسے قواعد جفر اگر اپنے ساتھ قبر میں زیر خاک کئے جائیں تو افسوس و پشیمانی نہ ہو۔

میں محترم شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی کا نہایت ممنون و مشکور ہوں



جنہوں نے کتاب کی اشاعت کے سلسلے میں راہنمائی فرمائی اور بطور سرپرست کے کتاب کی اشاعت کے جملہ امور کی ذمہ داری قبول فرمائی۔ بلاشبہ روحانی علوم میں اس نیک و صالح خاندان کا عمل قابل رشک ہے۔ میں دست بدعا ہوں کہ محترم سید انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب ہمیشہ مجھے اپنی دعاؤں سے نوازتے رہیں۔

استادان جفر سے عرض ہے کہ حروف کے علم میں غلطی ناممکن نہیں کافی کوششوں کے باوجود کوئی غلطی سرزد ہو گئی ہو تو مجھے بے حد خوشی ہو گی بلکہ میری خوش نصیبی ہو گی کہ مذکورہ غلطی کی نشاندہی کریں گے۔

الاحقر

**خالد خان خلجی**

## اصطلاحات الجفر

دنیا میں جتنے علوم ہیں ان کی اپنی زبان اور اصطلاحات یعنی **Terminology** ہوتی ہے۔ اس لئے اس علم میں دسترس حاصل کرنے سے پہلے ان اصطلاحات کا جاننا ضروری ہے۔

ذیل میں ہم علم جفر کی مختصر اصطلاحات کا تذکرہ کر رہے ہیں جو اس کتاب کا مطالعہ کرنے سے قبل اگر زبانی یاد کرلی جائیں تو آپ کو کتاب کے مستعملہ جات کو سمجھنے میں کسی قسم کی دشواری نہیں ہوگی۔

## 1 : حروف مکتوبی

ابجد کے تمام حروف کے اعداد **5995** ہیں۔ یہ حروف مکتوبی کہلاتے ہیں۔ حصول اخبار یا تقویم اثار کے سلسلہ میں جہاں یہ لکھا ہو کہ اعداد حروف مکتوبی نکالو تو وہاں وہ حروف اسی طرح لکھے جائیں گے جس طرح ابجد میں ہیں اور اسی کے عدد لئے جاتے ہیں۔ مثلاً کہا جائے کہ اسم احمد کے مکتوبی اعداد نکالو تو اس طرح حروف لکھ کر نکالیں گے۔ (احمد) ا ح م د کا میزان **53** اور اسی اصطلاح کو جفر میں بسط کرنا مفرد کرنا کہتے ہیں۔ یعنی کسی اسم یا جملے کے حروف کو علیحدہ علیحدہ لکھنا جیسا کہ میں نے احمد کے حروف کو جدا جدا لکھا ہے۔

## 2 : حروف ملفوظی

لفظ جیسے زبان سے ادا ہوتا ہے اور پڑھا جاتا ہے اس کو اسی طرح لکھنا مثلاً اگر کہیں لکھا ہو کہ احمد کو ملفوظی کرو تو ملفوظی کی صورت یہ ہوگی

الف ۔ حا ۔ میم ۔ دال ۔ ملاحظہ کریں۔ ملفوظی کرنے میں چار حروف سے گیارہ حروف پیدا ہو گئے اور مکتوبی کے اعداد جہاں **53** تھے اب **245** ہو گئے۔ مکتوبی اعداد سے ج ۔ ن ۔ پیدا ہوتے ہیں اور ملفوظی سے ہ ۔ م ۔ ر ۔ پیدا ہوئے۔ آپ ملاحظہ کریں کہ مکتوبی اور ملفوظی میں زمین آسمان کا فرق پیدا ہو گیا۔ اس قانون کے تحت ابجد کے **28** مکتوبی حروف ملفوظی **72** بن جاتے ہیں اور نقطے بجائے **22** کے **42** ہو جاتے ہیں اور اعداد **5995** کے **6795** ہیں۔

**3 : حروف سروری** یہ وہ حروف ہیں جو ملفوظی ہونے میں صرف دو حرف ہوتے ہیں اور یہ ابجد میں صرف **12** ہیں جو یہ ہیں۔ ب ۔ با ۔ ت ۔ تا ۔ ث ۔ ثا ۔ ح ۔ حا ۔ خ ۔ خا ۔ ر ۔ را ۔ ز ۔ زا ۔ ط ۔ طا ۔ ظ ۔ ظا ۔ ف ۔ فا ۔ ھ ۔ ھا ۔ ی ۔ یا۔

**4 : حروف تواخیہ و غیر تواخیہ** حروف تواخیہ وہ حروف ہوتے ہیں جن کی صورت یکساں ہو اور صرف نقطے ان میں امتیاز پیدا کرتے ہوں۔ اس قسم کے حروف ابجد میں صرف **18** ہیں انہیں حروف متشابہ بھی کہتے ہیں اور وہ یہ ہیں۔ ب ۔ ت ۔ ث ۔ ج ۔ ح ۔ خ ۔ د ۔ ذ ۔ ر ۔ ز ۔ س ۔ ش ۔ ص ۔ ض ۔ ط ۔ ظ ۔ ع ۔ غ۔ ان کے علاوہ باقی دس حروف غیر تواخیہ کہلاتے ہیں جنھیں حروف غیر متشابہ بھی کہتے ہیں اور وہ یہ ہیں۔ ا ۔ ن ۔ ق ۔ ک ۔ ل ۔ م ۔ ف ۔ و ۔ ھ ۔ ی۔

**5 : حروف نورانی وظلمانی** وہ حروف جو کلام پاک میں بطور حروف مقطعات استعمال ہوئے ہیں وہ حروف نورانی کہلاتے ہیں اور وہ یہ ہیں۔ ا ۔ ھ

ح ۔ ط ۔ ی ۔ ک ۔ ل ۔ م ۔ ن ۔ س ۔ ع ۔ ص ۔ ق ۔ ر ۔ باقی 14 حروف ظلمانی ہیں۔

**6 : حروف ناطق وصامت** نقطوں والے حروف ناطق اور بغیر نقطوں والے حروف صامت کہلاتے ہیں۔ حروف ناطق یہ ہیں۔ ب ۔ ت ۔ ث ۔ ج ۔ خ ۔ ذ ۔ ز ۔ ش ۔ ض ۔ ظ ۔ غ ۔ ف ۔ ق ۔ ن ۔ ی باقی 13 حروف ا ۔ ح ۔ د ۔ ر ۔ س ۔ ص ۔ ط ۔ ع ۔ ک ۔ ل ۔ م ۔ و ۔ ہ صامت ہیں۔ حروف ناطق حب کے لئے اکسیر ہیں اور صامت تفریق اور جدائی کے لئے تیر بہدف ہیں۔

**7 : اساس ونظیرہ** ہر حرف کا پندرہواں حرف نظیرہ کہلاتا ہے یعنی جب کسی جگہ یہ لکھا ہو کہ ان حروف کا نظیرہ ابجد سے دو تو مراد یہ ہو گی کہ اس حرف کا پندرہواں حرف لیں۔ مثلاً (الف) کا نظیرہ (س) ہے کیونکہ ابجد میں (الف) سے پندرہواں حرف (س) ہے اور (ظ) کا نظیرہ (میم) ہے۔

**8 : بسط حرفی** الفاظ کے حروف کو الگ الگ کرنا بسط حرفی کہلاتا ہے جیسے علیؑ کا بسط حرفی ع ل ی ہے۔

**9 : بسط عددی** ابجد عربی عددی سے حروف کو منتقل کرنا مثلاً علیؑ کا بسط عددی سبعین ۔ ثلاثین ۔ عشرہ ہے۔

**10 : بسط ملفوظی** حروف کی صوتی قدروں کو الفاظ میں منتقل کرنا جیسے علیؑ کا بسط ملفوظی عین ۔ لام ۔ یا ہے۔

**11 : بسط تضعیف** ہر حرف کے عدد کو دو چند کر کے حرف لینا مثلاً (ی) کا بسط تضعیف (ک) ہو گا اور (ک) کا (م) اور (م) کا (ف) ہو گا۔

**12 : بسط تنصیف** ہر حرف کے عدد کو نصف کر کے اس کا حرف لینا جیسے (ف) کا نصف (م) ہے۔ (م) کا نصف (ک) اور (ک) کا نصف (ی) ہے۔

**13 : جمل کبیر** حروف کی ابجدی قدروں کو جمع کرنا جیسے علیؑ کا جمل کبیر 110 ہوا۔



**14 : جمل وسیط** حروف کی ابجدی قدروں کا جمل کبیر کے بائیں طرف سے منفرد کرنا جیسے علیؑ کا جمل کبیر 110 اور جمل وسیط 20 ہوا۔

**15 : جمل صغیر** جمل وسیط کو بائیں جانب سے مفرد کرنا جمل صغیر کہلاتا ہے۔ جیسے علیؑ کا جمل کبیر 110 ہے جمل وسیط 20 اور جمل صغیر 2 ہوا اور اگر جمل صغیر دو ہندسے ہوں تو ان کو پھر مفرد کرلیں یہ جمل اصغر کہلائے گا جیسے جمل کبیر 1544 ہے۔ جمل وسیط 644 جمل صغیر 14 اور جمل اصغر 5 ہوا۔

**16 : تخلیص** مکرر حروف کو کاٹ دینا تخلیص کہلاتا ہے مثلاً علی الاعلیٰ کے حروف ع ل ل ال اع ل ی کی تخلیص ع ل ی ا ہے۔

**17 : ترفع عددی** حروف کو مراتب اعداد ابجدیہ سے بلند کرنا یعنی ا کی جگہ ی اور ی کی جگہ ق لکھنا۔ اس طرح کہ احاد کو عشرات اور عشرات کو مائتہ سے تبدیل کرنا۔

**18 : ترفع حرفی** حرف کو ایک درجہ ابجد کے حساب سے مرتبہ دینا ترفع حرفی کہلاتا ہے مثلاً (الف) کا حرفی ترفع (ب) اہے اور (با) کا (جیم) اور (جیم) کا (دال) ہے۔

**19 : ترفع طبعی** حروف خاک (د ح ل ع ر خ غ) کو حروف آب (ج ز ک س ق ث ظ) اور حروف آب کو حروف باد (ب و ی ن ص ت ض) اور حروف باد کو حروف آتش (ا ہ ط م ف ش ذ) سے درجہ بدرجہ تبدیل کرنا ترفع طبعی کہلاتا ہے۔

**20 : ترفع اقراری** ایک حرف چھوڑ کر حرف لینا یا تیسرا حرف لینا ترفع اقراری کہلاتا ہے مثلاً (ا) کا (ج) اور (ج) کا (ہ) اور (ہ) کا (ز) لینا۔

**21 : ترفع زواجی** ہر حرف کا چوتھا حرف لینا ترفع زواجی کہلاتا ہے مثلاً (ا) کا (د) اور (د) کا (ح) لینا ترفع زواجی ہے۔

**22 : تنزلات** ترفع کے جتنے عوامل ہو چکے ہیں ان کے برعکس

عمل کرنا اسی نوع کا تنزل کہلاتا ہے مثلاً ترفع عددی کا عکس تنزل عددی۔ ترفع حرفی کا عکس تنزل حرفی۔ ترفع طبعی کا عکس تنزل طبعی۔ ترفع اقراری کا عکس تنزل اقراری اور ترفع زواجی کا عکس تنزل زواجی کہلاتا ہے۔

**23 : زمام** سوالات اور ان سے متعلقہ تفصیلات کو جمل کبیر کر کے جو اعداد حاصل ہوں ان کو ملفوظی کر کے جو حروف حاصل ہوں ان کی سطر کو زمام کہتے ہیں۔

**24 : عشرہ کاملہ** عشرہ کاملہ میں تقویم سوال کی دس تفصیلات شامل ہیں اور وہ یہ ہیں۔

۱ ۔ سوال سائل مع نام سائل مع والدہ۔ ۲ ۔ مقام سوال۔ ۳ ۔ روز سوال۔ ۴ ۔ تاریخ سوال۔ ۵ ۔ برج شمسی۔ ۶ ۔ منزل قمری۔ ۷ ۔ درجہ مطلع (طالع)۔ ۸ ۔ ساعت کبیر۔ ۹ ۔ ساعت وسیط۔ ۱۰ ۔ ساعت صغیر۔

**25 : صدر موخر** کسی سطر کے حروف میں سے ایک حرف اول سے اور ایک حرف آخر سے لینا صدر موخر کہلاتا ہے۔

**26 : موخر صدر** یہ صدر موخر کا بالکل برعکس ہے یعنی سطر حروف میں سے پہلے آخر کا حرف لینا اور پھر آغاز سے حرف لینا موخر صدر کہلاتا ہے۔

**27 : عرض** مستحصلہ تک سطور قائم کر کے دائیں سے بائیں سطور کا پھیلاؤ عرض کہلاتا ہے۔

**28 : عمق** مستحصلہ تک سطور قائم کر کے اوپر سے نیچے تک سطور کا پھیلاؤ عمق کہلاتا ہے۔

**29 : قطر** سطور مستحصلہ کا وتراً پھیلاؤ قطر کہلاتا ہے۔

جفری اصطلاحات یوں تو بہت زیادہ ہیں لیکن ہم نے یہاں صرف ان اصطلاحات کا تذکرہ کیا ہے جو اس کتاب کے مستحصلہ جات اور مندرجات کے لئے ضروری ہیں۔



# کتاب سے متعلق

موتی ہیں کہ پتھر ان کی تہہ میں کسے خبر
دل تو سمندر سے بھی گہرا ہے دوستو

جس طرح کتاب کا نام فانوس الجفر ہے انشاء اللہ فانوس سے بڑھ کر جفر کی منزل میں روشنی دے گا۔ کل پانچ مستحصلات دیئے گئے ہیں۔ پہلا قاعدہ ایک حسابی قاعدہ ہے باقی چار وہ مستحصلے ہیں جو آج تک خلقت سے چھپائے گئے ہیں اور سینہ بہ سینہ چلے آرہے ہیں۔ میں نے انہیں نہایت آسان، سہل اور دریا دلی سے پیش کیا ہے۔ کسی مقام پر کسی قسم کا بخل نہیں کیا۔ ان کے آسان و سہل طریقہ کار کو دیکھ کر اسے عام قاعدے سمجھ لینا قابل افسوس ہو گا۔ یہی وہ قاعدے و مستحصلات ہیں کہ لوگ حاصل کرنے میں زندگی گنوا دیتے ہیں۔

مشکل و دقیق اور بڑی بڑی جدولوں والے مستحصلات کی میرے پاس کمی نہیں جس پر گھنٹوں وقت صرف ہوتا ہے اور جواب میں شک زیادہ پایا جاتا ہے بلکہ جہاں تک میری تلاش و جستجو کا تاحال نتیجہ نکلا ہے وہ یہ ہے کہ بڑے بڑے اور پیچیدہ مستحصلات برائے نام ہوتے ہیں کیونکہ باب العلم حضرت علی کرم اللہ وجہہ یا دوسرے علماء کرام و جفار کے ہاں جب کوئی سائل آتا ہے تو لمحوں میں اپنے سوال کا جواب حاصل کر جاتا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے پاس پاک ہستیوں کا طریقہ کار یا مستحصلہ ہوتا ہے۔ لہٰذا ان شواہد کو دیکھ کر ثابت ہوتا ہے کہ یہی ہیں وہ مستحصلات جو خاص در خاص منتقل ہوتے

ہوئے ہم جیسے محتاجانِ جفر تک پہنچتے اور درمیان میں بعض حضرات نے انہیں مستحصلات کو نئی طرز دے کر ان میں فرق و بدل ڈال کر اپنے طریقہ کار میں بدل کر دقیق و پیچیدہ بنا لئے ہیں اور شائقین و حقداران جفر کو غلط راہ پر ڈال گئے اور پھر مستحصلہ حاصل کرنے کو ناپید قرار دیا ہے۔

مستحصلہ ناپید نہیں۔ اس بارے میں محترم جفار علامہ شاد گیلانی فرماتے ہیں کہ مستحصلہ حاصل کرنے کے دو طریقے ہیں۔

1 : سخت ریاضت۔

2 : القائے غیبی۔

خوش قسمت ہوتے ہیں وہ پاک و صاف لوگ جن پر القائے غیبی کے ذریعے مستحصلات کی بارش ہوتی ہے یا پھر روحانی قوتیں اگر کسی میں پوشیدہ ہیں تو مستحصلہ ایسے حضرات کے لئے لمحوں کا کام ہوتا ہے۔

جفر میں اکثر جفار و عالمان جفر جو مشہور ہیں سخت ریاضت کے نتیجے میں نکلے ہیں یعنی مسلسل ریاضت کے بعد جفر کو حاصل کرنے یا باقاعدہ حل کرنے کا فہم حاصل کیا ہے۔ عام شائق جفر جب کوئی مستحصلہ حل کر لینے میں کامیاب ہوتا ہے تو اسے اپنی کامیابی تصور کرتا ہے حالانکہ مستحصلہ حل کر لینا کوئی اہمیت نہیں رکھتا بلکہ یہ تو جفر میں قدم رکھنے کے مترادف ہے۔ اب اگر مجھ خادم کو 80 سے 100 تک کے مستحصلوں پر عبور حاصل ہے یا حل کئے ہیں تو یہ کوئی معنی نہیں رکھتا بلکہ جفر میں اصل چیز د قوت مستحصلہ کا جواب ہے کہ جواب کس درجے کا ہے اور اس کی حقیقت کہاں تک درست ہے۔ لہٰذا مستحصلے کا حل ابتداء ہے۔ اب آپ مذکورہ مستحصلے کی ریاضت کریں گے۔ سخت ترین ریاضت تاکہ پوشیدہ و باطنی جوابات پردہ غیب سے اخذ ہوں اور اگر بغیر ریاضت کے صرف اصول قاعدہ پر عمل پیرا ہو کر سوال حل کریں گے اور جواب سائل کے حوالے کریں گے تو جواب سو فیصد غلط ثابت ہو سکتا ہے کیونکہ تمام کچھ ریاضت کے بغیر ہے۔



# ریاضت

ریاضت کا طریقہ یہ ہے کہ خاموش اور پر سکون کمرے یا مقام پر بیٹھ جائیں اور باوضو ہو کر پنسل کاغذ لے کر جو مستحصلہ آپ نے حل کر لیا ہے یا جو مستحصلہ نظر و دماغ کو اچھا لگے یا پھر جس مستحصلے کے جوابات پر زیادہ یقین ہو اس مستحصلے کے ذریعے بے شمار سوالات حل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جتنی ریاضت ہوتی جائے گی اتنی ہی دنیا آپ کے سامنے کھلی کتاب کی طرح آتی جائے گی۔ جو باب چاہیں ملاحظہ فرمائیں اور پھر وقت آئے گا کہ جس بھی کام یا غرض کے متعلق مستحصلہ سے سوال حل کریں گے سطر مستحصلہ آپ کے دماغ میں روشنی کی طرح عیاں ہو گی۔

کتاب فانوس الجفر کے مستحصلات بھی نہایت آسان ہیں لیکن نہایت ہی اعلیٰ و نایاب بھی ہیں اسے حل کر لینا کامیابی نہیں اس پر مذکورہ طریقے سے ریاضت کامیابی ہے۔ شرط سخت ریاضت ہے۔ پھر جو چاہیں اس سے حل کریں۔ ایک مستحصلہ میں کامیابی تمام زندگی کے لئے کافی ہے۔

ایک مصور جتنی ریاضت و مشق اپنے فن کی کرتا ہے اتنی اس میں نفاست و شائستگی آتی ہے۔ بالکل اسی طرح جتنی ریاضت جفر میں کریں گے اتنا ہیں درست و صحیح جواب پردہ غیب سے کشف ہو گا۔

ریاضت و سیکھنے کے متعلق ایک چینی مقولہ بھی بہت مشہور ہے جسے میں جفر کے لئے ہی بلکہ تمام علوم کے لئے مشعل راہ سمجھتا ہوں۔

کہ جب میں سنتا ہوں میں بھول جاتا ہوں۔
کہ جب میں دیکھتا ہوں میں یاد رکھتا ہوں۔
کہ جب میں خود کرتا ہوں تو سیکھتا ہوں۔

ہم نے کتاب میں ہر مستحصلے کے ساتھ زیادہ سے زیادہ مثالیں پیش کرنے کی کوشش کی ہے ان میں ہر مستحصلے پر ایک ایک کتاب لکھی جا سکتی ہے۔ فانوس الجفر کے

مستحصلات و قواعد کی بلند پائیگی اس رخ سے واضح ہے کہ ہم نے ان مستحصلات سے ایسے سوالات حل کئے ہیں جو کہ ریکارڈ ہے۔ کوئی بھی جفر کی کتاب لیں ان میں عام سوالات و نامعلوم سائلوں کے متعلق سوال ہوں گے لیکن ہم نے اس روایت کو چھوڑ کر جفار حضرات کے لئے نئی راہ متعین کی ہے۔ یہی وہ راہ ہے جس میں اصل و نقل، خالص و ناقص جفر کا پتہ چلتا ہے۔

کتاب میں ہم نے موجودہ دور کے مشہور مسائل و افراد و ممالک کے متعلق سوالات حل کئے ہیں۔ اس طرح کے سوالات حل شدہ بطور پیش گوئی ظاہر کرنا آج تک بہت کم کتابوں بلکہ چند ایک کتب میں ملیں گے۔ کتاب میں جس مقام پر کوئی امتحان یا چوری وغیرہ کا سوال ہے وہاں ہم نے عام سائل کی مثال دی ہے کیونکہ ایسی مثالیں مشہور سطح پر ملنی مشکل ہیں۔

کوئی بھی پیچیدگی خلش یا شک خیال سے گزرے تو ہم اسی قاعدے کے ذریعے دور کرنے کا اثر رکھتے ہیں اور ہمہ وقت و ہمہ تن اپنے ہر مستحصلے کے متعلق جوابدہ ہیں۔





## علم الجفر

علوم کی انتہا جفر ہے۔ (شاد گیلانی)

جفر ایک ایسے پاک و صاف طاہرانہ علم کا نام ہے کہ جس کے ذریعے دنیا میں نامعلوم چیزوں و امور کو معلوم و دریافت کیا جاتا ہے۔ اگر ہم اسلامی تاریخ میں جھانکیں تو پیغمبران دین، اماموں، صحابہ کرام، اولیائے کرام و علمائے کرام نے اس مقدس علم کے ذریعے بے شمار کرامات و کرشمے دکھائے ہیں اور یہ ایک ایسا علم ہے جس کی تشریح و تعریف میں کتابیں لکھی جاسکتی ہیں۔ یہ علم شاید کبھی ظاہر نہ ہوتا لیکن بعض مجبوریوں و مصلحتوں و ضرورتوں کے تحت عام کیا گیا۔ جیسے موسیٰؑ پر فرعون کے مقابلے کے لئے ابجد اللہ تعالیٰ نے اتار دی۔

مشہور ہے کہ جب مسلمان جہاد کے لئے جاتے تو جہاد کا حال معلوم کرتے کہ کیا ہو گا؟ لہٰذا وہ یہود و دیگر مشرکین کے علماء کی طرف رجوع کرتے۔ اس طرح وہ انہیں آگاہ کرتے لہٰذا اس بے راہ روی کے تدارک کے لئے حضرت علیؓ نے علم الجفر کے ذریعے حالات و واقعات کے جوابات دینے شروع کئے۔ اس طرح یہ علم کچھ حد تک ظاہر ہوا۔ اسی طرح آگے چل کر حضرت امام جعفر صادقؒ نے مسلمانوں پر احسان عظیم فرماتے ہوئے جفر کا ایک حصہ تعلیم عام فرمایا اور اسی وجہ سے حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں کہ ہمارے پاس علم الجفر ہے اور انسان کیا سمجھ سکتے ہیں کہ علم الجفر کیا ہے۔ علم الجفر ایک چمڑا ہے جس میں اولیاء اور بنی اسرائیل کے علماء کا علم ہے اور وہی عبور حاصل کر سکتا ہے۔ جس پر خدا کی رحمت ہوتی ہے۔

اس طرح مسلمانوں کو حروف کے اس عظیم و مقدس علم سے آراستہ کیا گیا اور

مسلمان اولیاء' صوفیائے کرام نے اس علم کو سینہ بہ سینہ منتقل کرتے ہوئے نور و روشنی کا یہ سلسلہ جاری رکھا اور تاحال یہ سلسلہ جاری ہے۔

علم جفر کے دو حصے ہیں۔

1 : حصہ آثار۔

2 : حصہ اخبار۔

## حصہ آثار

حصہ آثار وہ مجموعہ یا حصہ ہے جس میں تعویذات وغیرہ مختلف طریقوں و قاعدوں سے اخذ کئے جاتے ہیں اور پھر روزمرہ کے معمولات یعنی مشکلات کے حل کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔ جیسے روزگار' رزق' ملازمت' محبت' مفلسی' ناچاقی' قرض' عداوت' مرض و جملہ ضروریات زندگی شامل ہیں۔ جس طرح حصہ اخبار میں کافی قاعدے و مستحصلات ہیں بالکل اسی طرح حصہ آثار ہے اور از خود بھی اس میں ریسرچ کی جا سکتی ہے۔ یعنی نقوش وغیرہ یا دوسرے عملیات وغیرہ میں متوکلات میں رد و بدل کر لینا نقوش کے میزان کو مختلف طریقوں سے بھرنا یا ضرب' جمع یا تقسیم میں نیا طرز ڈال کر آزمائش وغیرہ کرنا شامل ہے۔

کتاب فانوس الجفر چونکہ حصہ اخبار پر رقم کی جا رہی ہے لہٰذا حصہ آثار کے لئے اتنی ہی تخلیص کافی ہے۔

حصہ اخبار وہ مجموعہ ہے جس کے ذریعے نامعلوم و مختلف المختلف سوالات کے جوابات اخذ کئے جاتے ہیں۔ یعنی کوئی ایسا امر' کام یا تشویش درپیش ہو کہ جس کا جواب یا نتیجہ مطلوب ہو۔ ماضی ہو یا حال ہو یا مستقبل کے سوالات ہوں۔ حصہ اخبار ان کے جوابات دینے پر قادر ہے۔ مختلف اقسام کے سوال جو روزمرہ زندگی سے متعلق ہوں یا پھر کسی بھی نوعیت کے ہوں چاہے وہ سلطنت سے متعلق ہوں یا پھر کائنات میں کسی بھی شے کے متعلق ہوں۔ مثلاً

کیا ہو گا؟ کیسے ہو گا؟ کب ہو گا؟ کون آئے گا؟ کون ہو گا؟ چور کون ہے؟ کیسے گذرے گا؟ کیا ہے؟ کیسے ہوا تھا؟ (اسی طرح کے بے شمار و لاتعداد سوالات ہو سکتے ہیں)



اسی علم کے ذریعے عالمان جفر پیش گوئیاں کرتے ہیں۔ اسی کے ذریعے دریافتیں ایجادیں ہوئیں۔ نامعلوم کو معلوم کیا گیا اور جفر سے ہی بے شمار حقیقتوں سے پردہ اٹھایا گیا۔ اسی کے ذریعے چوروں' قاتلوں' ساحروں' اور نہ جانے کن کن خائنوں کے نام معلوم کئے گئے اور آئندہ نہ جانے کیا کیا ہو گا؟ اور کیسے مواقعوں پر استعمال کیا جائے گا؟

جہاں تک برصغیر میں جفر کے پھیلنے کا تعلق ہے اس میں کوئی شک و شبہ نہیں کہ ہمیں یہ علم افغانستان' ایران' عراق اور مصر سے ملا ہے۔ یہ علم جب پاکستان میں علماء تک پہنچا تو ان میں سے ایک جفار محترم و مکرم حضرت علامہ شاد گیلانی" صاحب نے جفر کو ہر عام و خاص میں تعلیم فرمایا اور اپنی زندگی میں سینکڑوں جفر کے بیج بوئے انہی کے پھلنے پھولنے سے بے شمار جفار پیدا ہوئے اور یہ سب علامہ شاد گیلانی صاحب کے تراشے ہوئے نگینے ہیں اور انہی کی بدولت آج ہر شائق جفر کافی حد تک جفر سے آشنا ہے۔

علامہ صاحب کی دن رات کی تحقیق و تلاش نے انہیں جفار عظیم کا نام بخشا۔

علامہ شاد گیلانی نے جن عالمان جفر سے علم جفر حاصل کیا ان میں مصر کے سید عبدالصالح فلکی' مشہور جفار عبدالفتاح السید طوخی الفلکی' سید احمد علی ہمدانی اور سید محمد علی شاہ بمبئی والے کے اسمائے گرامی سرفہرست ہیں۔ ہندوستان میں جفر کے تاجدار سید محمد علی شاہ ہی ہیں۔

علم جفر کی خدمت کے لئے پاکستان میں بے شمار حضرات نے مختلف روحانی رسائل میں مضامین لکھے اور کئی کتب جفر پر لکھیں۔ جس میں ہر صاحب نے خاص و خالص جفر پیش کرنے کا دعویٰ کیا ان کے یہ دعوے اور پیش کشیں قابل تقلید ہیں کہ جنہوں نے اپنے انبیاء و اولیاء کرام کے اس مقدس علم کو دوام بخشنے میں مؤثر کردار ادا کئے۔

اس قدر قدیم پاک و مطہر علم میں پیش رفت نہ کرنا افسوس ہی ہے۔

علم علم ہے اور جو علم مجہول کو معلوم کر سکے تو باقی تمام علوم اس کے سامنے عاجز ہیں۔ آج کے دور میں اس کا حصول ماضی بعید کی طرح ناممکن یا مشکل بھی نہیں رہا۔

پہلے سفر کے ذریعے دنیا کا کونہ کونہ چھان مارنا پڑتا اور برسوں جفار کی خدمت کرنی پڑتی اور پھر بھی ہاتھ کچھ نہ لگتا۔ اب تو زندگی کے ساتھ ساتھ علوم میں بھی آسانی پیدا ہوتی جا رہی ہے۔ اب تو علم کے پیاسے نام کو ملنے مشکل ہو گئے ہیں۔ اور ان عالموں میں بھی کمی آگئی ہے جو خدمت کے بدلے دو چار حرف تعلیم فرماتے۔ علوم خفیہ میں واقعی ذوق ہے تلاش ہے تو علوم کی انتہاء جفر کے لئے سرتوڑ کوششیں کریں۔ عالمان جفر سے میری یہی التجا ہے کہ وہ سینہ بہ سینہ جفر کو ضرور منتقل کرتے جائیں لیکن تعصبانہ نظر کو خاطر میں نہ لاتے ہوئے کسی کے حق' قابلیت و لیاقت کو ضرور جفر کے حوالے سے نوازتے رہیں۔





| ابجد قمری ۱ | | | | | | | شرطین | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ١ | ٢ | ٣ | ۴ | ۵ | ٦ | ٧ | ٨ | ٩ | ١٠ | ١١ | ١٢ | ١٣ | ١۴ |
| ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| ١٥ | ١٦ | ١٧ | ١٨ | ١٩ | ٢٠ | ٢١ | ٢٢ | ٢٣ | ٢۴ | ٢۵ | ٢٦ | ٢٧ | ٢٨ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |

| اجہزط ۲ | | | | | | | بطین | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ١ | ٢ | ٣ | ۴ | ۵ | ٦ | ٧ | ٨ | ٩ | ١٠ | ١١ | ١٢ | ١٣ | ١۴ |
| ا | ج | ھ | ز | ط | ک | م | س | ف | ق | ش | ث | ذ | ظ |
| ١٥ | ١٦ | ١٧ | ١٨ | ١٩ | ٢٠ | ٢١ | ٢٢ | ٢٣ | ٢۴ | ٢۵ | ٢٦ | ٢٧ | ٢٨ |
| ب | د | و | ح | ی | ل | ن | ع | ص | ر | ت | خ | ض | غ |

| اوزی ۳ | | | | | | | ثریا | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ١ | ٢ | ٣ | ۴ | ۵ | ٦ | ٧ | ٨ | ٩ | ١٠ | ١١ | ١٢ | ١٣ | ١۴ |
| ا | و | ز | ی | م | ع | ق | ت | ذ | غ | ج | و | ط | ل |
| ١٥ | ١٦ | ١٧ | ١٨ | ١٩ | ٢٠ | ٢١ | ٢٢ | ٢٣ | ٢۴ | ٢۵ | ٢٦ | ٢٧ | ٢٨ |
| س | ص | ش | خ | ظ | ب | ھ | ع | ک | ن | ف | ر | ث | ض |

| اھطم ۴ | | | | | | | دبران | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ١ | ٢ | ٣ | ۴ | ۵ | ٦ | ٧ | ٨ | ٩ | ١٠ | ١١ | ١٢ | ١٣ | ١۴ |
| ا | ھ | ط | م | ف | ش | ذ | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| ١٥ | ١٦ | ١٧ | ١٨ | ١٩ | ٢٠ | ٢١ | ٢٢ | ٢٣ | ٢۴ | ٢۵ | ٢٦ | ٢٧ | ٢٨ |
| ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |

| اوکع ۵ | | | | | | | ھقعہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | و | ک | ع | ش | ض | ج | ح | م | ص | ث | غ | ھ | ی |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | ر | ذ | ب | ز | ل | ف | ت | ظ | د | ط | ن | ق | خ |

| ازمق ۶ | | | | | | | ھنعہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ز | م | ق | ذ | ج | ط | س | ش | ظ | ھ | ک | ف | ث |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ب | ج | ن | ر | ض | د | ی | ع | ت | غ | و | ل | ص | خ |

| احست ۷ | | | | | | | ذراعہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ح | س | ت | ب | ط | ع | ش | ج | ی | ف | خ | د | ک |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ص | ذ | ھ | ل | ق | ض | و | م | ر | ظ | ز | ن | ش | ع |

| اطفذ ۸ | | | | | | | نثرہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ط | ف | ذ | ح | م | ش | ب | ی | ص | ض | و | ن | ت |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ج | ک | ق | ظ | ز | س | ث | د | ل | ر | غ | ح | ع | خ |



| ایقغ ۹ | | | | | | | طرفہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ی | ق | غ | ب | ک | ر | ج | ل | س | و | م | ت | ھ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ن | ث | و | س | ف | ز | ع | ذ | ح | ف | ض | ط | ص | ظ |

| اکشج ۱۰ | | | | | | | جبہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ک | ش | ج | م | ث | ھ | س | ذ | ز | ف | ظ | ط | ق |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ب | ل | ت | د | ن | خ | و | ع | ض | ح | ص | غ | ی | ر |

| الثو ۱۱ | | | | | | | زھرہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ل | ث | و | ف | غ | ک | ت | ح | ع | ظ | ی | ش | د |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | ض | ط | ر | ج | ف | ذ | ح | ق | ب | م | خ | ز | ص |

| امذط ۱۲ | | | | | | | صرفہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | م | ذ | ط | ش | ھ | ف | ب | ن | ض | ی | ت | و | ص |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ج | س | ظ | ک | ث | ر | ق | د | ع | غ | ل | خ | ح | ر |

| انظل ۱۳ | | | | | | | عوا | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ن | ظ | ل | ذ | ی | ث | ح | ش | و | ق | و | ف | ب |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | غ | م | ض | ک | خ | ط | ت | ز | ر | ھ | ص | ج | ع |

| اسبع ۱۴ | | | | | | | سماک | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | س | ب | ع | ج | ف | د | ص | ھ | ق | و | ر | ز | ش |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ح | ت | ط | ث | ی | خ | ک | ذ | ل | ض | م | ظ | ن | غ |

| اجعص ۱۵ | | | | | | | غفره | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ع | ج | ص | ھ | ر | ز | ت | ط | خ | ک | ض | م | غ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | ب | ف | د | ق | و | ش | ح | ث | ی | ذ | ل | ظ | ن |

| افهشط ۱۶ | | | | | | | زبانه | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ف | ھ | ش | ط | ذ | م | ب | ص | و | ت | ی | ض | ن |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ج | ق | ز | ث | ک | ظ | س | د | ر | ح | خ | ل | غ | ع |



| اصزخ ۱۷ | | | | | | | اکلیل | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ص | ز | خ | م | ب | ق | ح | ذ | ن | ج | ر | ط | ص |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | د | ش | ی | ظ | ع | ھ | ت | ک | غ | ف | و | ث | ل |

| اقطظ ۱۸ | | | | | | | قلب | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ق | ط | ظ | ف | ر | ذ | س | ھ | ث | م | ج | ش | ک |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ب | ر | ی | غ | ص | ح | ض | ع | و | خ | ن | د | ت | ل |

| ارعنی ۱۹ | | | | | | | شوله | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ر | ک | ب | ش | ل | ج | ت | م | د | ث | ن | ھ | خ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | و | ذ | ع | ز | ض | ف | ح | ظ | ص | ط | غ | ق | ی |

| اشمهذ ۲۰ | | | | | | | نعائم | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ش | م | ھ | ذ | ف | ط | ب | ت | ن | و | ض | ص | ی |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ج | ث | س | ز | ظ | ق | ک | د | خ | ع | ح | غ | ر | ل |

| اتسح ۲۱ | | | | | | | بلده | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ت | س | ح | ب | ث | ع | ط | ج | خ | ف | ی | د | ذ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ص | ک | ھ | ض | ق | ل | و | ظ | ر | م | ز | غ | ش | ن |

| اثفک ۲۲ | | | | | | | ذابح | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ث | ف | ک | ھ | ظ | ش | س | ط | ج | ذ | ق | م | ز |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ب | خ | ص | ل | و | غ | ت | ع | ی | د | ض | ر | ن | ح |

| اخقن ۲۳ | | | | | | | بلعہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | خ | ق | ن | ط | د | ظ | ت | ف | ل | ز | ب | ذ | ر |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | ی | ھ | غ | ث | ص | م | ح | ج | ض | ش | ع | ک | و |

| اذشف ۲۴ | | | | | | | سعود | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ذ | ش | ف | م | ط | ھ | ب | ض | ت | ص | ن | ی | و |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ج | ظ | ث | ق | س | ک | ز | د | غ | خ | ر | ع | ل | ح |

| اضثر ۲۵ | | | | | | | اخبیہ | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ض | ث | ر | ف | ن | ک | ح | ھ | ب | ظ | خ | ش | ص |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | ل | ط | و | ج | غ | ذ | ت | ق | ع | م | ی | ز | د |

| اظذث ۲۶ | | | | | | | مقدم | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ظ | ذ | ث | ش | ق | ف | س | م | ک | ط | ز | ھ | ج |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ب | غ | ض | خ | ت | ر | ص | ع | ن | ل | ح | ی | و | د |

| اغظض ۲۷ | | | | | | | متوخر | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | غ | ظ | ض | ذ | خ | ث | ت | ش | ر | ق | ص | ف | ع |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | ن | م | ل | ک | ی | ط | ح | ز | و | ھ | د | ج | ب |

| ابجد ۲۸ | | | | | | | رشا | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| س | ع | ف | ص | ق | [illegible] | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |

## مستحصلہ

مشہور ہے کہ مستحصلہ ناپید ہے اور جہاں تک خاکسار کا تعلق و تحقیق ہے مستحصلہ ناپید نہیں۔ ناپید اگر ہے تو وہ ذہن و دماغ ہیں جو مغزماری سے جی چراتے ہیں۔ جو چیز ناپید ہو اس سے متعلق دنیا میں کوئی خبر نہیں ہوتی۔ جس چیز یا علم کے متعلق علماء' صوفیائے کرام فرماتے ہیں تو اس میں حقیقت و سچائی ضرور ہوتی ہے۔

سوال کے جواب کو حاصل کرنے کے لئے مختلف قاعدوں و اصولوں پر عمل کرنا پڑتا ہے۔ اس طرح سوال کے حروف بدل کر دوسرے حروف حاصل کئے جاتے ہیں۔ یہ حروف جواب کی صورت اختیار کرتے ہیں۔ اس طرح ان حروف کو جو جواب کی صورت میں نکل آتے ہیں انہیں مستحصلہ یا حروف مستحصلہ کہتے ہیں۔

اس دوڑ میں جفر کے مستحصلے کی مکمل تشریح و مطلب بیان کیا جائے تو نہ جانے کیسے کیسے فتوے جاری ہوں۔ لہٰذا تعریف مستحصلہ کچھ یوں بیان کی جا سکتی ہے کہ ہر مستحصلہ مختلف اصول کے تحت گھومتا ہے اور جواب پیدا کرتا ہے۔ حروف مستحصلات یعنی جواب کے حروف ایسے نکلتے رہتے ہیں گویا غیب کے پردے سے ندا۔ مستحصلہ کا مقام بہت بلند ہے۔ مستحصلہ کے جوابات مضبوط احکام و کشف کی مانند ہوتے ہیں لیکن انہیں الہام کے برابر قرار نہیں دیا جا سکتا۔

مستحصلہ کو حاصل کرنے یا جاننے والے حضرات کے لئے لازمی ہے کہ ان میں نماز' روزہ' خوف خدا' ذکر' عبادت' صبر' تقویٰ و پرہیز گاری کے اوصاف ضرور ہونے چاہئیں۔ اور پھر مستحصلہ کے حروف ایسے ہی دل و دماغ میں جگہ لیتے ہیں۔



## حل مستحصلہ

علم الجفر میں ہمیشہ پاکیزگی کا خیال رکھنا چاہیئے۔ حضرت علی مرتضیٰؑ کا قول ہے کہ اس عمل کو ہمیشہ باوضو کرنا چاہیئے لہٰذا یہ تمام کتاب بھی باوضو رقم کی جا رہی ہے۔ باوضو ہو کر یکسوئی کے ساتھ سائل کا سوال سنیں اور اسے کاغذ پر لکھ لیں۔ اب جس قاعدہ یا مستحصلہ سے آپ سوال کر رہے ہیں تمام تر توجہ اسی پر مرکوز رکھیں۔ مستحصلہ کے حروف یعنی سطر جواب ریاضت کی مناسبت سے جواب دے گا۔ سوچ و خیال یہ رہے کہ جواب پردہ غیب سے مل رہا ہے۔

## مستحصلہ کا اصول

جب سطر مستحصلہ یعنی جواب پر پہنچیں تو حروف ناطق (یعنی جواب دینے والے حروف) مذکورہ قاعدے کے اصول کے تحت لیں گے۔ مثلاً کہیں پر اصول ہوتا ہے کہ جواب نظیرہ سے اخذ کریں کہیں پر ہم مرتبہ کہیں پر اعداد جمع کرنے پڑتے ہیں۔ کہیں پر کسی جدول میں نظر دوڑانی پڑتی ہے۔ کہیں پر ابجد قمری کے علاوہ دیگر ابجد مثلاً شمسی' اہمزط وغیرہ سے ناطق حروف لینے پڑتے ہیں۔

فانوس الجفر میں مستحصلہ کا طریقہ کار ہر مستحصلے کے ساتھ بیان کیا گیا ہے لیکن یہاں پر لکھ دیا جاتا ہے تاکہ مکمل کتاب کے مستحصلات کے متعلق آپ شروع ہی میں اس کے سہل طریقہ کو سمجھ سکیں۔

## مستحصلہ حل کرنے کا طریقہ

ہر قاعدے کی سطر مستحصلہ کا طریقہ کار مختلف ہوتا ہے لیکن فانوس الجفر کے تمام کے تمام مستحصلات میں جب سطر مستحصلہ پر پہنچیں تو تین طریقوں سے حروف جواب دیں

گے۔

1 : حرف خود ناطق ہو گا۔

2 : ہم مرتبہ ناطق ہو گا۔

3 : نظیرہ ناطق ہو گا۔

ناطق سے مراد وہ حروف جو جواب کے لئے مناسب یا موزوں ہوں یا جوابدہ ہوں۔

آسانی کے لئے آگے کے اوراق میں جفر کی چند اصطلاحات بھی پیش کی جائیں گی تاکہ نظیرہ و ہم مرتبہ وغیرہ الفاظ تمام شائقین سمجھ سکیں۔

حروف ناطق کے انہیں تین اصولوں پر جو اوپر بیان کئے گئے ہیں کے مطابق چلتے رہیں۔ ناطق حروف پر غور و فکر کریں۔ باربط بامعنی جواب آپ کے سامنے نکلتے ہوئے نظر آئیں گے۔ یہ خیال رکھا جائے کہ علم الجفر کے مستحصلات بعض اوقات مشکل الفاظ میں جوابات دیتے ہیں۔ الفاظ پر ہمہ تن غور کیا کریں۔

## سوال قائم کرنا

دنیا میں کسی قسم کا سوال ہو' دانا' حکماء و علماء کے خیالات و مشاہدات کے مطابق جواب اسی اصول میں پوشیدہ ہوتا ہے۔ البتہ جواب کا دیکھنا یا نکالنا کسی نہ کسی قاعدے کا محتاج ہوتا ہے۔ علم الجفر کے حصہ اخبار کے ذریعے سوالات کرنے کی دو اقسام ہیں۔

1 : مرکزی سوالات۔

2 : محوری سوالات۔

## مرکزی سوالات

مرکزی سوال کی تشریح اس طرح کی جاسکتی ہے کہ ایسے سوالات جو ہم کسی بھی وقت یا عرصہ یا زمانہ میں کریں اور ہمیں سوال کو منفرد بنانے کے لئے کسی تاریخ وغیرہ کی



بندش کی ضرورت نہ پڑے۔ مرکزی سوالات کہلاتے ہیں۔ مثلاً کیا زمین گول ہے؟ یہ سوال کسی بھی زمانے میں کیا جائے تو ایک ہی جواب ہو گا۔ سیارے کتنے ہیں؟ دنیا کیا ہے؟ اسی طرح بے شمار سوالات مرکزی سوالات کہلاتے ہیں۔

## محوری سوالات

اسی طرح محوری سوالات وہ ہوتے ہیں جس میں زمانے یا وقت کے لحاظ سے تبدیلی واقع ہو مثلاً کیا فلاں بن فلاں پاس ہو گا؟ اب یہ معلوم نہیں کہ سائل کے کس جماعت کے متعلق سوال پوچھا جا رہا ہے۔ فرض کیا کہ ہم نے سوال میں جماعت کا ذکر بھی کیا اور سوال کو اس صورت میں لکھا کہ کیا فلاں بن فلاں بارہویں جماعت پاس کرلے گا؟ اب یہ معلوم نہیں کہ سالانہ امتحان کے لئے پوچھا جا رہا ہے یا دوسرے سالانہ کا؟ لہٰذا پھر سوال میں شک و شبہ رہ جاتا ہے بلکہ اس سوال کو صحیح بندش کے ساتھ ہم یوں لکھیں گے۔

سوال : یا علیم! کیا فلاں بن فلاں بارہویں جماعت کا امتحان پہلے چانس میں پاس کرلے گا؟ اب یہاں تاریخ کی بھی ضرورت نہیں کیونکہ آپ نے پہلا چانس لکھ کر سوال کو صحیح و درست بندش کے ساتھ قائم کیا ہے۔ یاد رہے کہ سوال لکھنے سے پہلے "یا علیم" ضرور اور ضرور لکھا کریں۔ کیونکہ ہم جاننے والے سے پوچھ رہے ہیں اور واقعی کل کائنات کے امور علیم ہی جانتا ہے۔ وہی علم رکھتا ہے اسے ہی خبر ہے۔

پہلے بیان کئے گئے سوال کو یوں بھی لکھ سکتے ہیں۔

یا علیم! کیا فلاں بن فلاں بارہویں جماعت کا امتحان انیس سو نواسی کے سالانہ امتحان میں پاس کرلے گا؟ یا

یا علیم! کیا رول نمبر ایک سو اٹھارہ ایف اے کے امتحان سالانہ امتحان انیس سو نواسی کوئٹہ بورڈ سے پاس ہو گا؟ ان سوالات پر غور کریں گے تو ثابت ہو گا کہ سوال مکمل بندش کے ساتھ ہے اور کسی قسم کا شک و شبہ یا اعتراض نہیں۔

اب اسی طرح ایک شخص زندگی میں کئی بار بیمار ہوتا ہے تو سوال میں تاریخ اور مرض کا اضافہ ضروری ہوتا ہے۔ اگر مرض معلوم نہ ہو تو تاریخ نہایت ضروری ہے۔ ایک بیمار سائل سوال کرتا ہے۔ بیماری بخار ہے۔ ہم سوال کرتے ہیں۔

یا علیم! کیا احمد علی بن گلشن کا بخار اتر جائے گا؟

جواب نفی میں آتا ہے کہ بخار نہیں اترے گا اور پھر ایک دو دن بعد بخار اتر جاتا ہے اور یہاں سائل کے دل میں جفر کے لئے غلط تاثرات جنم لیتے ہیں۔ یہاں پر سائل بھی حق بجانب ہے کیونکہ جفار نے سوال غلط قائم کیا ہے کیونکہ زندگی میں کئی بار انسان کو بخار سے گزرنا پڑتا ہے۔ اب یہ معلوم نہیں کہ یہ سوال احمد علی کے بچپن کا ہے یا لڑکپن یا جوانی کا یا وقت مرگ کا ہے لہٰذا سوال میں تاریخ کا اضافہ کرنے سے سوال مکمل ہو گا۔

یا علیم! کیا احمد علی بن گلشن کا بخار اتر جائے گا دس جنوری انیس سو نواسی؟

مطلب یہ کہ مرکزی سوالات بہت کم ہوتے ہیں۔ مرکزی سوالات میں تاریخ وغیرہ کی ضرورت نہیں۔ محوری سوالات میں دن' تاریخ' سال' مرض' واقعہ' سانحہ وغیرہ میں سے کسی نہ کسی کی ضرورت سوال کی مناسبت سے ضروری ہے تاکہ مکمل سوال کا صحیح جواب حاصل ہو۔

راقم کی نظر میں ایسی بہت سی کتابیں گزری ہیں جن میں بڑے بڑے جفار حضرات نے محوری و مرکزی سوالات میں تمیز کو خود بھی نہ جانا۔ پیشگوئیوں کا غلط ہو جانا یا پھر اکثر سوالات کے غلط جوابات کا نکلنا۔ یہ سب محوری و مرکزی سے ناشناسی ظاہر کرتا ہے۔ لہٰذا صحیح و مکمل سوال درست و سچے جواب کی ضمانت ہے۔

فانوس الجفر میں مختلف سوالات دیکھ کر ہر قاری خود بخود سمجھ جائے گا کہ مرکزی یا محوری سوالات کے علاوہ دوسرے اقسام کے سوالات کیسے اور کس طرح قائم کئے جاتے ہیں۔ کسی بھی سوال میں شبہ یا اعتراض نظر آئے تو تھوڑی سے فکر کے بعد درست ہی تصور کریں گے۔



## سوال میں اسماء کا استعمال

ایک اہم غلطی جو سوالوں کے جوابات پر بہت اثر انداز ہوتی ہے وہ ہے سوالات میں ناموں کا غلط یا مبہم سا لکھنا۔ یہ یاد رہے کہ سوال میں سائل یا جس سے سوال متعلق ہو اس کا اصل نام لکھیں اور پھر نام کے ساتھ والدہ کا نام انتہائی ضروری ہے۔ بعض حضرات والدہ کی جگہ والد کا نام لکھ لیتے ہیں جو کہ غلط ہے۔ ماں کا نام اس لئے ضروری ہے کہ یہ تو سو فیصد حقیقت ہوتا ہے کہ سائل کو اس جہاں میں لانے والی ذات ماں ہے اور وہ اسی سے جنا ہے لہٰذا اس میں کوئی شک و شبہ نہیں رہتا اور سوال مکمل ہو جاتا ہے۔ باپ کا نام تحریر کرنے سے پھر بھی شک و شبہ رہ جاتا ہے خواہ سوال کسی بھی ہستی سے متعلق ہو۔

بعض حضرات صرف نام لکھ لیتے ہیں۔ فرض کیا کہ سائل محمد اشرف ہے۔ اب دنیا میں اشرف نام کے بے شمار افراد ہیں۔ یہ معلوم نہیں کہ کس اشرف کے متعلق پوچھا جا رہا ہے لہٰذا ماں کا نام ساتھ لکھنے سے متعلقہ اشرف منفرد ہو جاتا ہے۔ بعض حضرات والدہ کے نام کی جگہ حوا لکھ لیتے ہیں۔ خاص طور پر تعویذوں میں۔ یہ بھی سراسر غلط ہے کیونکہ حوا تو تمام انسانیت کی ماں ہے۔ ہر اشرف کے ساتھ حوا لکھا جا سکتا ہے۔ لہٰذا نام مع والدہ کے سوال کے لئے ضروری ہے۔ والدہ کا نام معلوم نہ ہو تو نام کے ساتھ عہدہ' مقام' روز یا سوچ سمجھ کے بعد سائل کو منفرد کیا جا سکتا ہے۔ جس کی مثالیں آگے کے اوراق میں آپ کی نظروں سے گذریں گی۔

## قوانین مستحصلات

کتاب فانوس الجفر میں جو مستحصلات پیش کئے جا رہے ہیں انہیں حل کرنے کے قوانین نہایت آسان ہیں اور ان کی اصطلاحات بھی بہت کم ہیں لیکن ہم یہاں اصطلاحات

جفر کچھ زیادہ پیش کریں گے تاکہ ان مستحصلات کے علاوہ کسی اور مستحصلہ کو بھی حل کرنا پڑے تو اسی کتاب سے مدد لی جائے اور سرگردانی نہ رہے کہ فلاں کے معنی یا فلاں شئے کو کیسے اخذ کیا جاتا ہے بلکہ اس لئے بھی کہ ان مستحصلات کی اصطلاحات دیکھ کر آپ ان کے سہل ہونے کا دعوئ تسلیم کریں۔

## اصطلاحات

سوال کے لفظی معنی پوچھنا۔ دریافت کرنا یعنی اگر کوئی سائل کچھ دریافت کرنا چاہے تو اس دریافت۔ سوال کو مکمل ترتیب و بندش کے ساتھ لکھ لیں اور سوال کے شروع میں یا علیم ضرور لکھیں۔

## بسط حرفی

سوال کو حروف میں بدل دینا۔ بسط حرفی کہلاتا ہے۔

مثلاً یا علیم ! حق کیا ہے؟

بسط حرفی = ح ق ک ی ا ھ ی

## اساس، تخصیص یا تخلیص

سوال کے بسط حرفی کو یا کسی اور سطر کو خالص کر دینا اساس کہلاتا ہے یعنی جو حرف بسط حرفی میں دو بار یا زیادہ بار آیا ہو اسے ایک بار لکھ لینا مثلاً

بسط حرفی : ح ق ک ی ا ھ ی

اساس : ح ق ک ی ا ھ

## نظیرہ

یوں تو اٹھائیس اباجد ہیں اور ہر ابجد کا علیحدہ علیحدہ نظیرہ ہوتا ہے لیکن بنیادی



ابجد قمری ابجد ہے۔ لہٰذا اکثر ابجد قمری کا نظیرہ ہی استعمال ہوتا ہے۔

ا ب ج د ھ و ز ح ط ی ک ل م ن

س ع ف ص ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ

ہر دو حرف اپنے اوپر نیچے کا نظیرہ کہلاتا ہے یعنی " ا " کا نظیرہ " س " ہے اور " س " کا " ا " ہے۔ علیٰ ہذالقیاس۔

تمام اباجد میں ہر پندرھواں حرف نظیرہ ہوتا ہے۔

## ایقغ وہم مرتبہ

ا ی ق غ = 1

ب ک ر = 2

ج ل ش = 3

د م ت = 4

ھ ن ث = 5

و س خ = 6

ز ع ذ = 7

ح ف ض = 8

ط ص ظ = 9

یہ تمام ابجد قمری سے نکلے ہیں۔ ابجد قمری میں ہر دسواں حرف تین تک کے حروف ہیں۔ ا ی ق غ ہم مرتبہ ہیں۔ ا کا ہم مرتبہ ی ہے ق ہے اور غ ہے۔ اسی طرح آگے ب کا ہم مرتبہ حروف ک اور ر اور ک کے ب اور ر ہیں اور ر کے ک اور ب ہیں۔ علیٰ ہذالقیاس۔

## ابجد قمری بمع قیمت

